جلد دوم — حسن — نمبر ۳

# حسن



عیونی اذا احسنت امرا فان اللہ یوتی کل قوم
اذا اخطات فاتونی صلاحا سعوا فی الارض اصلاحا وصلاحا

بابت ماہ مارچ ۱۸۹۰ء

مضامین — صفحہ



حیدرآباد دکن
مطبع حسن مین چھپا

# "حسن"

اہل ملک کی مختلف طبقوں کی غیر متوقعہ قدردانی سے جو اس حقیر رسالہ پہ
روز افزون ترقی کے ساتھہ ہو رہی ہے رسالہ حسن کو آیندہ کی بڑی
امیدون کے ساتھہ اپنے آپ کو مبارکباد دینے اور قومی شکریہ ادا
کرنے کا جائز موقع ہی۔ ملک کے نامور انشاپردازون نے اپنے خیالات نتیجہ
کا مرکز رسالہ کو بنایا۔ علم دوست حضرات قدردانی سے وسایل تفریح طبع اور
ذرایع حصول معلومات مختلفہ اسی ناچیز رسالہ کے صفحون مین کامیابی سے ڈھونڈنے
لگے۔ رسالہ حسن کو اپنے معزز خریدارون کی مکمل فہرست پر جایز طور سے فخر
ہے وہ دوسرونکے لیے روا نہین۔ اس حجم اور ترتیب کا مختلف دلچسپ مضامین سے
تمام ہندوستان مین یہی ایک رسالہ ہی۔ ہمارے دعوے کے ثبوت مین ملک کے
پبلک اخبارات اور کثیر التعداد خانگی خطوط اہل مذاق کے ہین۔ بوجوہات بالا
عام علمی افادات کے سوا توسیع تجارت کیلیے یہ رسالہ ایک نہایت ضروری اور مفید
ذریعہ ہی۔ تاجرونکے اشتہارات وسعت اور رعایت کے ساتھہ درج رسالہ ہو سکتے
ہین۔ نرخ کا تصفیہ درخواست بھیجکر ممکن ہی۔ قیمت رسالہ سالانہ بارہ روپیے
اور کم آمدنی والون سے نو روپے سال۔




# ہندوستان مین کس قسم کے انشاپردازو اور کس قسم کی انشاپردازی سے شایستگی اور آسودگی پھیلسکتی ہی

کسی ملک کے علم ادب کی خوبیون اور نیکیون کا اندازہ اور تخمینہ نہین ہوسکتا جب تک یہ نہ معلوم ہو کہ اہل ملک کی ذہانت ـ خیالات اور تصورات کو کس حدتک آزادی گورنمنٹ نے عطا کی ہے اور کہان تک انکو روک کر قید کر رکھا ہے یہان ہندوستان مین پہلے زمانہ مین آریا فرمانروا تھے ـ انہون نے تو آزادی کا قافیہ ہیانتک بند کر رکھا تہا کہ کوئی ان مہمات کی تاریخ ہی نہین لکھہ سکتا ـ

بعد ازان سلمان حکمران ہوے ـ گو ان کے یہان کوئی سخت قید نہ تھی مگر کوئی شخص آزادانہ راے مہمات ملکی اور تہذیب اخلاق مین نہین ظاہر کر سکتا تہا ـ ان دونون سلطنتون کے اندر انسانون کی تہذیب اور شایستگی اور اخلاق مین وہی مضامین لکھے جا سکتے تھے کہ جنکی اجازت و رخصت بادشاہ دیتا تہا ـ اسیلیے ان دونون کے علم ادب مین عالم خارجی کا اتنا بیان نہین پاتے جتنا کہ عالم خیالی کا ـ زیادہ اس مین تصورات مصنوعی اور خیالات اختراعی ہین ـ ادیب نے زیادہ تر خیالی

مضامین کے پیچھے پڑے رہے سوا سے چکنی چپڑی باتین بنانے اور بھونڈے بے اصل منصوبے باندہنے کے واقعات نفس الامری پر کم توجہ کی -

اب اس زمانے مین انگریزی عملداری ہے - آزادی کا دروازہ ہمارے لیے کھلا ہے کہ جو چاہین سوچین اور جو چاہین کہین نکہین کوئی حلق کے لیے دربان نہین بٹھا کہ وہ گلا گھونٹ کر ہمارے خیالات کو باہر نہ نکلنے دے فقط اتنی قید ہے کہ ہم اپنی ذہانت اور عقل و فہم و خیال کو اورونکے نقصان اور مضرت پہونچانے مین کام مین نہ لائین - بس ایسی ہندوستان مین عملداری ایسی ہوئی ہے کہ ہم اپنے ملک کی شائستگی اور آراستگی اور آسودگی و بہبودی کے جو خیالات دل مین سوچین انکو آزادانہ اور بے باکانہ طور پر اشتہار دیدین جس سے کہ عوام تک ان خیالات کا اثر پہونچا دین - غرض اس تمہید سے یہ ہے کہ گورنمنٹ کی طرف سے کوئی روک ٹوک ہماری انشا پردازی کے واسطے نہین ہے اور انشا پردازونکے واسطے وہ قیدین نہین ہین کہ امور کاروانائی فقط گھر بار کی خوشیون اور تمدن کی نعمتون کا ذکر اتنا ہی کرین جتنا کہ مذہب اجازت دے - اس مین شک نہین کہ تصنیفات اس قید مذہبی کے ساتھ نہایت نفاست و بلاغت کے ساتھ کی گئی ہین - مگر وہ زمانہ کی مصلحت کے موافق نہین اسلیے وہ کاربرآری اچھی طرح نہین کرتین مذہبی کتابون کا شمار کرنا تو مشکل ہے انکے انبار کے انبار کتب خانون مین

موجود ہین - مگر اصل کتابین اور رسول پیغمبر جو ہین وہ ہماری مادری زبان مین نہین - ان کے ترجمے اور تفاسیر و شروح جو ہماری زبان مین ہوتی ہین تو وہ ایسی تاریک اور باریک محاورون مین ہوتی ہین کہ وہ خواص ہی کی سمجھہ مین آتی ہین عوام کی فہم ان تک نہین پہونچتی - ان کتابون کا بڑا احسان انسان پر ہے کہ وہ بڑی بڑی برائیون سے بچنے کی اور عمدہ اور اعلے درجے کی نیکیون کی ہدایت اور تعلیم کرتی ہین اور جہان سب کو جانا ہے وہان کا حال خوب بیان کرتی ہین اسیلیے انسان انکو خوب کان لگا کر سنتا ہے کیونکہ جہان آدمی کا جانا ہوتا ہے وہانکے حال سننے کا اشتیاق بہت ہوتا ہے - مگر انسان کو اپنی ساری زندگی مین بڑی بڑی برائیون اور نیکیونکے کرنے کا تھوڑا ہی اتفاق ہوتا ہے - وہان ان احکام کا اثر کچھہ ہوتا ہے مگر روزمرہ کے چھوٹے چھوٹے برے بھلے کامون مین جو زمانہ کی مصلحت کے موافق کیے جاتے ہین انکے احکام کا اثر کچھہ عوام پر نہین ہوتا گو مہابھارت مین لکھا ہو کہ جو زبان خدا کا نام نہ لے وہ مینڈک ہے جو برسات مین ٹرّاتے ہین - جو ہاتھہ دان ندے وہ کاٹھہ کا کرچھا ہے - جو کان نصیحت نہ سنے وہ سانپ وبچھو کا بل ہے - جو پاؤن جاترا کو نہ جاوے وہ درخت کا تنہ ہے - جو آدمی خدا کا خیال نہ کرے وہ گھوڑا گدھا ہے - یا زندہ مردہ ہے - مگر مذہبی کتابون مین لکھا ہے کہ جھوٹ بولنے کی برائی

کوئی پاپ نہین - جو جھوٹ بولے گا اوسپر خدا کی لعنت ہو گی اور جہنم کے اسفل السافلین
ملتے ہین اور نرک کے پاتال مین پڑے گا مگر ان احکام کا اثر جو ہمپر ہو رہا ہے
وہ عیان ہے - کیا یہ احکام مذہبی ہمکو جھوٹ بولنے سے باز رکھہ سکتے ہین -
ہرگز نہین - اگر وہ رکھہ سکتے ہین تو ہماری بدنامی ساری دنیا مین جھوٹ کے
سبب سے کیون ہوتی - کیون اس ملک مین جھوٹ اسقدر رواج پاتا
کہ سچا آدمی ڈھونڈنے سے ملتا ہے - حقیقت مین اس ملک مین جھوٹ اتنا
بولا جاتا ہے کہ اس سے کچھہ نقصان نہین ہوتا اسلیے کہ جھوٹ سے نقصان
تو جب ہو کہ کوئی اسکو سچ جانے - پس اب انشاپرداز کا جو اخبارون یا
رسالون کے ذریعے سے تہذیب ملکی چاہتا ہے یہ کام ہے کہ اپنے
اہل ملک کی حالت پر غور کرے کہ زمانے نے کیون ہمکو اتنا جھوٹ بولنے
پر مجبور کر رکھا ہے اور کیا اس سے نقصان ہوتا ہے اور اس مجبوری کی
قیدون سے کیونکر آزاد ہو کر بے قیدی سے فائدہ اوٹھا سکتے ہین اور
مذہبی کتابون کے احکام کیون ہمپر اثر نہین کرتے - انکی بے اثری کا
سبب کیا ہے - پس یہ عاقل - دانشمند - فرزانہ - انشاپردازون کا
کام ہے کہ وہ ایسے مضامین لکھین کہ ان احکام مذہبی مین جان پڑ جائے
اور انکا اثر ہونے لگے اور عوام کو اس برائی سے نجات ہو - غرض جو واعظ
ممبرون پر جلوہ افروز ہو کر آدمیونکو نہین سمجھا سکتے وہ اپنی تحریر سے

سمجھاوے تو انشاپرداز ہے ورنہ بہر کیا ہے۔ سعید کاغذ کا منھ کالا کرنیوالا
بعد ان مذہبی کتابوں کے۔ اخلاق۔ حکمت۔ فلسفہ۔ تصوف۔ کی بہت سی
کتابیں ہین (تصوف اعلے درجے کا ایک فلسفہ ہے) اور انکو بڑے زبردست
ارباب کمال۔ اور متبحر عالموں۔ اور فاضلوں۔ نے لکھا ہے۔ اور دلایل
ساطع اور براہین قاطع ان مین مندرج ہین۔ اور بہت اچھی طرح بتایا اور
سکھلایا ہے کہ انسان کے نفس کی تکمیل کیونکر ہوتی ہے اور کسطرح رذایل سے
خالی اور فضائل سے معمور ہوتا ہے۔ نفس امارہ کی آفات و مہلکات سے
نجات پاتا ہے۔ اور نفس لوامہ اور نفس مطمئنہ کے پیدا کرنے کے طریقے
بتلائے ہین۔ قواے غضبی۔ ملکی۔ بہیمی۔ سبعی۔ کی مباحث خوب
لکھی ہین۔ امراض روحانی کی تشریح اور معالج عمدہ عمدہ تحریر کیے ہین اور
انکا اثر خواص پر ہوتا ہے۔ مگر یہ ایسے محاورات۔ و زبان مین مرقوم ہین
کہ وہ عوام کی سمجھہ مین نہین آسکتے۔ بعض مسایل وہ دقیق اور باریک ہین
کہ جو ان کے مصنف ہین وہ بہی دو چار ہی دفعہ عمر بہر مین انکو سمجھے ہونگے
اور اس دو چار دفعہ مین بہی جسطرح ایک دفعہ سمجھے ہونگے اسطرح دوسری
دفعہ نہ سمجھے ہونگے۔ گو مختلف اوقات مین وہ ان مسایل کو لکھتے تو ضرور
انکے معانی مین اختلاف بیان ہوتا۔ غرض یہ مسایل عالیہ و خیالیہ روزمرہ
زندگی کے کامون مین زمانہ کے موافق کام مین نہین آسکتے۔ ان سب کے کلیات

آجکل کے معاملات کے جزئیات مین نہین استعمال ہو سکتے - بس آجکل مضامین نگارون کا یہ فرض ہے کہ وہ یہ دیکھین کہ اس ملک کے قوا سے نفسانی اور شہوانی وہیمی - کیا کیا عمل اس زمانے کی مجبوری سے کر رہے ہین اور وہ کیا کیا اپنے رنگ ڈہنگ دکہاتے ہین - بس انکو سمجہکر مضامین عام فہم اور خاص پسند لکہین کہ وہ اہل ملک کو نفس کی شامتون سے بچائین اور اگر یہ نہین تو پہر کیا مضمون نگاری ہے -

اب ان دو قسمون کی کتابون کے بعد قوانین و آئین ملکی کی کتابین ہین - وہ ہماری مادری زبان مین بہت تہوڑی ہین - قوانین ملکی جرایم عظیم کا انسداد کر سکتے ہین - اگر کوئی آدمی کسیکو قتل کرڈالے تو قاتل کو سولی مین لٹکا دیتے ہین - مگر صبح سے شام تک جو ایک آدمی دوسرے آدمی کو رنج دیتا ہے اور زندگی تلخ کرتا ہے اور ناک مین دم کرتا ہے تو اسکا علاج قوانین ملکی سے کچہہ نہین ہو سکتا - بس مضامین نگار کا کام یہ ہے کہ وہ ایسے مضامین سحر بیان لکہے کہ وہ ان برائیونکو دور کرین جنکا دور کرنا قوانین ملکی کے احاطہ اختیار سے باہر ہے - وہ ہماری روزمرہ کی گفتگو اور حرکات مین بتلائے کہ اگر ان راہون مین چلو گے تو ڈہیلے اور پہتر ایسے تمہارے پاؤن تلے آئین گے کہ ٹہوکرین کہا کہا کے زمین پر اوندہے منہ گروگے ان راہون کا صاف کرنا - پہترون اور ڈہیلون کا اوٹہا کر ایک طرف

بڑے بڑے حجم کی کتابوں کا ہجوم ان مضامین کا دیکھتے ہین جو شاعرون نے ہماری تفریح طبع اور دل بہلانے کے لیے لکھے ہین۔ اس مین شک نہین کہ بعض شاعران سحر بیان نے قواے باطنی کے بیان کرنے مین اور ان کے اثر سے جو افعال خارج مین سرزد ہوتے ہین یا خیالات مین پیدا ہوتے ہین ان کی بولتی چالتی چلتی پھرتی تصویر بنانے مین اعجاز کیا ہے اور غیض وغضب کا بیان ہے تو وہ غضب کا ہے کہ کوئی بات چھوڑی نہین جو غضبناکون پر اثر نہ کرتی ہو۔ اگر انتقام کا بیان ہے تو ساری اسکی وحشیانہ حرکتون کو آئینہ بنا دیا ہے۔ مگر یہ سب شاعرانہ مضامین ان حالتون کی نسبت ہین جنمین وہ پرلے درجے کا اثر کرتے ہین۔ وہ روزمرہ کی زندگی کے کامون کے اندر کچھہ اپنا اثر نہین رکھتے۔ انسان کو جو چھوٹی چھوٹی باتون مین غصہ آتا ہے اور وہ مفاسد جو سیر وبایل دو فاضل مین اپنا جدا جدا رنگ دکھاتا ہے اور پھر خوشامد کا اثر جو انپر ہوتا ہے ان کے علاجون کا ذکر ان مین کچھہ نہین ہوتا۔

عشق ومحبت کا جذبہ ہر انسان کے دل مین کچھہ نہ کچھہ ہوتا ہے وہ زمانے کی ساری حالتون مین اپنا ایک ہی اثر کرتا چلا آیا ہے مگر اسکے قاعدے اور دستور بھی زمانہ کے رسم ورواج وعادت کے موافق مقرر ہوتے ہین۔ کچھہ قواے نفسانی وشہواتی نے انہین نہین مقرر کیا۔ اس

شاعر عشق کی تاثیرات بیان کرنے مین سحر بیانی کرتے ہین مگر اسکے ساتھہ زمانہ
کی رسم و عادات و حالت کو جو اسپر اثر کرتی ہے وہ نہین بیان کرتے ۔
رشک و حسد کے مضامین کا بیان جو عشق مین ہوتا ہے خوب صفائی سے بیان
کرتے ہین مگر عشقبازی مین جو روزمرّہ دلون کی چھوٹی چھوٹی باتین چٹکیان لیتی
ہین اور تیر چبھوتی ہین ان کا بیان قلم انداز ہوتا ہے ۔ اب مضمون نگار کا فرض
یہ ہے کہ وہ پہلے اپنے روزگار مین دیکھے کہ روزمرہ کے کاروبار مین رشک
و حسد سے لوگ کسطرح رنجیدہ خاطر ہوتے ہین ۔ عشق کا تیر کیونکر کلیجون سے پار
ہوتا ہے ۔ ضعیف و قوی دلون پر اسکا اثر کیا ہوتا ہے ۔ کیسی کیسی سازشین
اور کارسازیان اپنے محبوب و مقصود کے حاصل کرنے کے لیے کرتے
ہین ۔ پھر ایسے مضامین لکھے کہ جنسے انکی برائیان اور بھلائیان پیدا ہون

سب سے زیادہ ارذل تصنیفات ہمارے ملک کے قصے ہین جو
بکثرت ہین گو وہ ہمارا دل بہلاتے ہین مگر اسکے ساتھہ ہی خرابیان پھیلاتے
ہین ۔ وہ ہمکو یہ خوب سکھاتے ہین کہ بدکاری کی محبت مین ساری ہماری
مسرت ہی اور برے کامون سے نفرت کرنے کی برابر کوئی مضرت اور
حماقت نہین ۔ جن لوگون نے ناٹکون اور قصونکو یہ سمجھا ہے کہ وہ قوم کی
اصلاح اور فلاح کرتی ہین وہ بڑی غلطی مین پڑے ہوئے ہین ۔ تاریخ

خوب اچھی طرح شہادت دیتی ہے کہ تماشاگر۔ قصہ طراز کبھی مصلحان قوم بنا
سے ہوئے نہین ۔ ان سب کی تاریخ اور احوال کو پڑھتے تو سوا
عیاشی او باشی رند مشربی کے ان سے کوئی نتیجہ نہین پیدا ہوا اگر یہ شہر
ان تحریرونکے نہ ہون تو انکے باغ دبوستان سارے بنجر نظر آتے
ہین ۔ ظرافت و لطیفہ سنجی جو عصیان و گناہ مین ہی داخل نہین ہے
وہ ہم مین ہنسی اور ٹھٹے کرنے کی عادت ڈلواتی ہے جس سے کوئی غم اور
رنج ایسا تو نہین پیدا ہوتا جسکا خمیازہ عمر بھر بھگتنا پڑے مگر ضرور ان سے
ہماری طبیعت گھنٹون مغموم اور درماندہ رہتی ہے ۔ یہ جو قہقہے کی آوازین
ان مین سننے کی آتی ہین وہ حقیقت مین ایک مرض ہے کہ جس مین
منہ کھل جاتا ہے اور دانت نکل آتے ہین اور قاہ قاہ کی آواز نکلنے لگتی
ہے ۔ وہ کوئی مسرت و انبساط نہین ہے کہ جس سے ہنسی آتی ہے ۔
تھیٹر و تماشاگاہ کبھی مدرسہ و خانقاہ نہین بن سکتے کہ جنسے تعلیم و ہدایت کی
توقع کیجائے ۔ ان مین وہ باتین بیان ہوتی ہین جو انسان پر روزمرہ گذرتی
ہین کوئی ایجاد و اختراع نہین ہوتا ۔ ان مین اوضاع انسانی اور اطوار بشریہ
کی تصویر اتاری جاتی ہے کوئی انکی اصلاح نہین کیجاتی ہے یہ

کچھہ تعجب نہین ہے کہ وہ ہمارے اخلاق کو بد سے بدتر کر دین۔

اس تمام اوپر کے بیان کا خلاصہ یہ ہے کہ نہ ہماری مذہبی کتابین نہ ہماری اخلاقی و فلاسفہ حکمت و تصوف کی کتابین نہ ہماری نظم و نثر کی کتابین اسبات کے لیے کافی ہین کہ وہ ہمارے دکھہ رنج تکالیف کو جو زمانہ کے موافق ہمارے روزمرہ کے چھوٹے چھوٹے کامون مین پیش آتی ہین دور کر سکین۔

زمانہ ہمیشہ بدلتا رہتا ہے وہ ہر چیز کو مٹاتا رہتا ہے۔ ایک سی بات کو وہ ہمیشہ قایم نہین رکھتا۔ بس انشا پرداز اور مضمون نگار وہی ہمیشہ کام کے ہوتے ہین جنھون نے زمانے کی چال ڈھال دیکھکر اوسکے موافق انسانون کی روزمرہ کی زندگی کے چھوٹے چھوٹے کامونکو سنوارا ہے۔ جلسے انسان کی تکلیف کم اور راحت زیادہ ہوتی ہے۔ اگر کوئی ہماری تحریر سے یہ سمجھے کہ ہم احکام مذہبی کو بالاے طاق رکھتے ہین تو اوسکی غلط فہمی ہے بلکہ ہم تو اپنا فرض سمجھتے ہین کہ مذہب کی اصلی احکام کو جو درحقیقت عبادات و اعتقادات سے متعلق ہوتے ہین سب کامون پر مقدم جانین۔

غرض اس ملک کی اصلاح و فلاح ایسے مضمون نگارون اور انشا پردازون کی جماعت پر موقوف ہے کہ انکے کلام مین فصاحت بلاغت ہو اور انکی زبان مین تاثیر ہو۔ انکا مذاق سخن صحیح اصول پر مبنی ہو

اور بالطف ومزہ ہو۔ گو انکے مخالف بھی ایک گروہ ایسا ہو کہ وہ اپنی نکتہ چینی اور عیب جوئی وغلط نمائی ایسے شدومد کے ساتھہ کرتا ہو کہ وہ انکو لوگوں کے دلوں سے بھلانا اور انکے نام کو مٹانا چاہتا ہو۔ دنیا میں دیکھتے ہیں کہ کاموں کو رونق مخالفت سے بہت ہو جاتی ہے۔

انسان کے مذاق سخن میں خواہ کیسے ہی انقلاب واقع ہوں مگر جو مجموعہ سخن کہ فصاحت بلاغت ملاحت اور حلاوت رکھتا ہے وہ ہمیشہ سخنور کا یادگار روزگار رہتا ہے۔ جو عارف سخن کامل اوستاد گذرا ہے زمانہ جب اسکا نام لیگا تعظیم و تکریم سے۔ کوئی اسکے نام کو صفحہ دہر سے مٹا نہیں سکتا۔ گو اسکے سیکڑوں متقدمین کے کلام اور نام زمانہ کی لوح خاطر سے دُہل جائیں۔ مگر اس اصل امام کا نام نقش کالحجر رہتا ہے۔

جب اس ملک میں ایسے انشا پردازوں کی جماعت پیدا ہو گی کہ وہ اپنے زمانہ کی حالت کے سمجھنے کی لیاقت رکھتی ہو گی اور یہ جانتی ہو گی کہ ہمارے زمانے میں کیا ہو رہا ہے اور اہل زمانہ پر کیا گذر رہا ہے اور انسان کی زندگی کے روزمرہ کے حالات پر پورا علم رکھتی ہو گی۔ جذبات انسانی کی وحشت سے واقف ہو گی۔ شایستہ قوموں کی بھی تمام ناشایستگیوں سے خوب ماہر ہو گی۔ وہ یہ خوب سمجھتی ہو گی کہ کہاں بولنا چاہئے اور کہاں چپ رہنا چاہئے کسطرح کسی چیز کو قبول کرنا چاہئے کسطرح انکار کرنا۔ علم و سخن سنجی میں یہ قدرت

اور ملکہ رکھتی ہوگی کہ وہ تمام فلسفہ و حکمت و مذہب کی کتابون اور کتب خانون سے علم کو نکالکر عوام کے جلسون اور سوسائٹیون اور کلبون کے سامنے رکھدے اور ایسے مختصر مضمون لکھنا جانتی ہوگی کہ جنکو کاہل بے کار اور قلیل الفرصت بار بار پڑہ لین اور سمجھہ لین کہ کیا لکھا ہے اور ان مضامین مین حکیمانہ و فاضلانہ عالمانہ دقیق محاورون اور طرز بیان کو چھوڑیگی اور اس بات کو اول سمجھیگی کہ میرے اہل ملک کا اختلاط جو غیر قومون کے ساتھہ ہورہا ہے وہ کیونکر اونکی صحبت سے ساری عمدہ باتین سیکھے اسکو بالکل شرم وحیا باپ دادا کی ایسی حماقتون کے بتلانے مین نہ ہوگی کہ انہون نے دانشمندون کے تہیارون اور لباسون اور اوضاع و اطوار کو ناپسند کیا تہا اسلیے وہ انکی اولاد کے حق مین بہی مضر ہین - ہمارے لیے وہ تہیار - لباس - اوضاع و اطوار مفید و بکار آمد ہین جلسے کہ وہ بیزار تھے - انہین بزرگون کی حماقت سے بہت سی جہوٹی بنیادین اور بے حیائی کی باتین خواص وعوام مین داخل ہوگئی ہین - انکو صحیح باتون پر علم نہ تہا - انکی اس لاعلمی نے اولاد کو یہ برا ثمرہ دکہایا ہے نہ دولت ہی نہ عزت ہی نہ حکومت ہے - بلکہ سراسر ذلت ہی - جب یہ سب باتین جمع ہونگی تو وہ ایسی حکیم بنیگی کہ جن امراض کے لیے تعلیم کا طبیب بہی دوا نہین تجویز کر سکا - وہ اسکا علاج کردیگی - اس جماعت کو ان باتون کیطرف توجہ کرنی پڑیگی - تجارت کو دیکہنے کہ ملک پر وہ کیا اثر کر رہی ہے - کس کس

قسم کی نئی خصلت کے آدمی وہ بناتی ہے۔ آزادانہ تجارت کے طریقے
روز مرہ بڑھتے جاتے ہیں یا نہیں۔ زمانے میں خاص محافل و صحبتوں
اور جلسوں کے کیا رنگ ڈھنگ ہیں ان میں آزادانہ رایوں کا باہم مبادلہ ہوتا ہے
یا نہیں۔ عورت۔ مردوں میں اختلاط کی کیا صورت ہے۔ شادی و غمی کے
رسوم میں کیا کیا برائیاں بھلائیاں ہیں۔ حصول دولت کے کیا کیا طریقے
ہیں۔ ورثہ ترکہ کی نالش کرنے کے واسطے دہرم شاستر۔ اور شرع و فرائض
کی تلاش میں کتنے آدمی پھر رہے ہیں۔ آدمیوں کے خصایل کے کیا طور ہیں
کتنے عقل کی پابندی سے کام کرتے ہیں اور کتنے اپنی خواہشہائے نفسانی
پر مرتے ہیں۔ قوائے غضبی اور نفسانی کے سبب سے کیا کیا حرکات لوگ کرتے
ہیں۔ غصہ آدمیوں سے کیا کیا حرکات کراتا ہے جس کی نوبت گناہ تک پہنچتی
ہے۔ اور پھر غصے کی کیفیت کو دیکھ کر وہ لوگوں کے دلوں میں کیسے کیسے
انتقام کے جوش پیدا کر رہا ہے۔ اور محبت و مروت کے اثروں کو دیکھیے
کہ کیسے کیسے دوستی کے جوش طبایع میں پیدا کر لیے ہیں۔ آدمی کیونکر دوستی
کا انتخاب بغیر غلطی کے کر سکتے ہیں۔ دوستی کے انواع کیا ہیں۔ ظاہری
اور باطنی دوستی کی تمیز کیونکر ہوتی ہے۔ دوستوں کی باتوں سے

کیا کیا اذیتیں اور مضرتیں پہونچتی ہیں - بدکاروں - کاہلوں - عیاشوں - اور
اوباشوں کا یارانہ کیا نتیجہ دیتا ہے - اور نیکوں کی صحبت کا ثمرہ کیا ہوتا ہے
دوستوں میں باہم مایوسی کیونکر پیدا ہوتی ہے - قصوں کے اثر انکو دیکھیے
کہ وہ کیسے طبیعتوں پر ہوتے ہیں - کتنے دیر یہ اثر ٹھہرتے اور کیونکر مٹ جاتے
ہیں - لباس کے طرز مذاق پر غور کرے - مکانوں کی آرایش اور لباس
کی زیبایش کو دیکھیے کہ لوگوں کے دلوں پر کیا تاثیر کر رہی ہے -
شاید کیا بلکہ ضرور لوگ کہیں گے کہ میں یہ کیا بک رہا ہوں - جن باتونکو
کہتا ہوں ان میں سے کوئی علم اخلاق کے لکھنے والوں نے چھوڑی نہیں اور
سب اخلاق کے جزئیات و کلیات بیان کر دے ہیں میں بھی کہونگا کہ ہاں
انہوں نے یہ ضرور علے العموم بیان کیا ہے کہ - غرور - حسد - انتقام - وغیرہ
ایسی برائیاں ہیں کہ جنکو خدا تعالے ناپسند کرتا ہے جنکو جہنم کی آگ
میں جلنا ہو وہ انکو اختیار کرے - مگر یہ بیان ہمارے زمانے کے موافق
ایسا عام فہم نہیں کہ وہ ہماری زندگی کے روزمرہ کے چھوٹے چھوٹے کاموں
میں جو بکثرت ہمکو زندگی بسر کرنے پڑتے ہیں کام آئیں - سوائے اسکے
جن کتابوں میں ان کا بیان ہے نہ وہ ہماری زبان میں ہیں نہ ہمارے
ہاتھہ لگ سکتی ہیں نہ انکے مضامین عوام کے دماغ میں سما سکتے ہیں -
علم اخلاق اور مذہب کی کتابوں کے مصنفوں میں اور حال کے

مضمون نگارون مین بڑا فرق :: ہونا چاہیئے کہ یہ زمانہ کے موافق سب باتونکو اسطرح لکہین کہ ایک ناسمجھ کی بہی سمجھہ مین آجائین - حسد و رشک کا فرق - غرور و عالی حوصلگی مین تمیز - انتقام و عدالت کا تفاوت وغیرہ روزمرہ کے کامون مین تبلانا ان مضمون نگارون کا کام ہے - وہ اپنے زمانے مین تبلائین کہ فلان فلان نے یہ کام اس سبب سے کئے تھے اسلیے ان کے نتیجے یہ ہوئے - مثلاً ہمارے ملک کے اخبار ایسے ہین کہ انکے اڈیٹر ایسی ایسی لیاقت کے مضمون نگار ہین - ان مین سے جنھون نے شیوۂ بداختیار کیا ان کو عدالت فوجداری سے ایسی ایسی سزائین ملین کیا تعجب ہے کہ اگر ایسے طریقے کو وہ جاری رکھین گے تو سزایافتہ اڈیٹرون کی تعداد بے سزایافتون سے تہوڑے دنون مین زیادہ ہوجائے غرض وہ انسان کی اصل زندگی کا حال من وعن لکہین گے - اور جسطرح ان کے زمانے مین قوائے غضبی - بہیمی - وسبعی - اپنے جلوے دکھارہے ہین - اسکی ہو بہو تصویر بنا دینگے - وہ سارے امراض روحانی کی تشخیص کرکے اسکے ساتھ درمان بھی تبلائین گے - مثلاً وہ لکہین گے کہ انتقام کی وجہ سے دونون جوانمردی اور نامردی کے کام آدمی سے صادر ہوتے ہین

اور یہ جوانمردی اور نامردی انکے دو وصف ہین کہ انہون نے انسان کو
دو متضاد قسمون مین تقسیم کردیا ہے اور یہ دونون ہمسایہ ہین - ایسی ملی
جلی رہتی ہین کہ انکے اندر امتیاز کرنے مین اشتباہ پیدا ہوتا ہے - سچی
شجاعت - انسان کو جھوٹی چمک، دمک خوشامد چاپلوسی سے دور رکھتی ہے
اور دل مین وہ جرأت اور ہمت پیدا کرتی ہے کہ زمانے کے رسم ورواج سے
مقابلہ کرنے سے وہ نہین ڈرتی ہے - گو رسم ورواج زمانہ کا فرمانروا ہے
کہ جسّے مقابلہ کرنا بڑے دلیری کا کام ہے - اور بہت ہی مشکل ہے کہ اسمین
فتحیابی ہو - مضمون نگار کو بڑی توجہ اسی پر چاہئے کہ وہ زمانہ کی مضر رسم و
رواج کے مقابلے مین خم ٹھوک کر کھڑا ہوجائے - اور اسی کام مین نامور و
مشہور ہونا چاہئے - اگر وہ یہ کام نہ کرسکین گے تو وہ اپنی جھوٹی عزت
کے خیالات سے اپنے تئین ڈبو دین گے - پھر کس منہ سے عوام کی تہذیب
پر طعنہ زنی - اپنی بداعمالی کی معذرت یا حمایت کرینگے
امورات خانگی کے اوضاع و اطوار مین آمد وخرچ بڑے مد کا مضمون ہے
اسپر بہت غور کرنا چاہئے کہ کونسے خرچ ایسے ہین کہ جنکے کرنے پر ہم کو زمانہ
کے رسم ورواج کی پابندی نے مجبور کر رکھا ہے - لباس کی زیبائش
مکانات کی آرائش - اسباب کی نمایش - دسترخوان کی الوان نعمت
ان سب باتونکو سوچنا چاہئے - سب آدمیون کو دیکھنا چاہئے کہ ان مین

کو ایسے ہیں کہ وہ درجے اور رتبے کا خیال بہت رکھتے ہیں۔ بعض
کو یہاں تک اپنی وجاہت ظاہری کا خیال ہوتا ہے کہ وہ اپنے اور اپنے
سے کم درجے کے آدمیوں کے درمیان کوئی چیز مشترک ہی نہیں رکھتے۔
بعض اپنی شرافت نسب وجاہت ہی پر مرتے ہیں۔ کوئی اپنی شان و شکوہ
کے دکھانے میں جان دیتا ہے۔ کسیکو یہی شوق ہے کہ اسکے چھوٹے
چھوٹے کاموں کی شہرت ہوتی رہے تو لطف زندگی ہے نہیں تو موت ہے
بعض آدمی پرانی باتوں کو بہت عزیز رکھتے ہیں اور ان کی طرفداری میں
بُرا تعصب کرتے ہیں۔ بعض رذیل ذلیل حالت کے آدمی تجارت کی
بدولت دولتمند ہوتے ہیں اور اپنا امیرانہ ٹھاٹھ جماتے ہیں
اور ہماری شان شریف امیروں کی اپنے مکان و پوشاک و اسباب
وضع میں دکھاتے ہیں۔ جس سے امیروں کے دل میں تپنگے لگتے ہیں اور
انکو دیکھ دیکھ کے جلتے ہیں۔ مگر یہ انکا جلنا ناحق ہے۔ اس تقلید میں اگر کوئی
شیخی۔ نمود۔ بیہودگی۔ بیوقوفی نہیں ہے تو ایسے کرنے میں کوئی گناہ
نہیں۔ مگر بعض ڈینگے نمود کے شیخی کے مارے اپنے مقدور سے باہر
سے امیروں کی ریس کرکے اپنا ستیاناس ملا دیتے ہیں۔ اور اپنی
ہنسی اڑاتے ہیں۔ قماربازی اور بادہ خواری کی بھی خبر رکھنی چاہئے
کہ ان دو برائیوں سے جیسی ملک میں بدکاری پھیلتی جاتی ہے ایسے

اور برے کاموں سے نہین - بیشک لکھنؤ جو سے کے قرضے لیکے . و سیلے کو ادا کرنا بعض آدمی اصلی قرضے کے ادا کرنے سے ادسے افضل سمجھتے ہاہین - اس قرض کے نہ ادا کرنے کو بڑا گناہ اور ترک فرض اپنے مذہب مین جانتے ہین - ان دونون برائیون پر مذہب و قانون ملکی بے غرتی کا فتوے دے رہا ہے - ان دونون برائیون کی مذمت گو ہمیشہ سے چلی آئی ہے مگر اسکی حد مقرر کرنی نہایت ہی مشکل ہے - گو کوئی بداخلاقی و ناخداپرستی ایسی نہین ہے کہ ذلت اور سیلے وقت تباہی سر پر نہ لاتی ہو مگر جن لوگون نے اپنا دل سخت پتھر بنا لیا ہے وہ سب کام اصول اخلاق کے خلاف کرتے ہین - اور تمام شایستہ قومون کے قوانین اور اخلاق و حرکات و عادات کو زشت و زبون ٹھہراتے ہین - غرور و بے حیائی نے ان کو بالکل شہدا بنا دیا ہے - ان پر تو نہ دلایل عقلی و شرعی - نہ ذکاوت و فراست اثر پذیر ہوتی ہین - وہ تو چکنے گھڑے ہین کوئی بوند ان پر ٹھہرتی نہین مضامین نگارونکو چاہیئے کہ ان کی تحقیر حتے الامکان کرین - اور یہ جان لین کہ اس تحقیر کی تاثیر ان سنگ دل بے حیاؤن پر تو ہونے کی نہین - مگر ہان یہ حقارت و ذلت دیکھکر اور بہت سے آدمی جو بدکاریون مین شامل ہونے والے تھے وہ رک جاینگے ان سے بچ جائینگے - یہ حفظ

تا تقدم ہے

## خلاصہ

اس تمام مضمون کا خلاصہ ان چند فقرون مین ہے کہ مذہب اور اخلاق کی کتابون مین جو کلیات لکھے ہین۔ انسان کے کامون کے جزئیات مین زمانہ کے موافق ہر زمانے مین کارگر نہین ہو سکتے۔ پس اخبارون اور رسالون اور کتابون مین جو انشا پردازی کیا کرین وہ تمام برائیون کو جو روزمرہ کے کامون کو بگاڑ رہے ہین اور ہمارے اوضاع و اطوار مین خرابیان کر رہے ہین اور طرح طرح کی تکلیف پہونچا رہی ہین وہ سب دور ہون اور وہ اسباب جمع کیے جائین کہ اپنے روزانہ کامون سے راحت و آرام و چین ملے۔ ان سب باتون مین مذہب مقدم سمجھا جائے۔ جزئیات کے بیان مین کہین کلیات مذہبی سے انحراف نہ ہو۔ مذہب کی برابر کسی چیز کا اثر انسان پر نہین ہوتا۔ چاہیئے کہ ان جزئیات کی اعانت کلیات مذہبی کرین نہ مخالفت۔ اپنی تحریرون سے لوگون کو دنیا کے جزئیات کی برائیون سے نجات دلاؤ۔ اور مذہب کی کلیات سے سمجھنے کی راہ دکھاؤ فقط

راقم

محمد ذکاء اللہ

# یوروپ مین اشاعت اسلام

آجکل برادران دینی کی توجہ یوروپ مین اسلام کی اشاعت کی جانب بہت کچھہ مایل ہورہی ہے - اور بہت سے اخبارون اور مجلسون نے اس کار خیر کیجانب اپنی تمامی توجہ مبذول کی ہے ایسے موقع پر ہم قدمے درمے سخنے غرضکہ جو کچھہ ممکن ہو تائید کرنے کے لیے حاضر ہین - اگرچہ اس رسالہ اور اوسکے اڈیٹر کو مذہبی مباحثون سے کوئی سروکار نہین - اور نہ اپنے اصول معینہ کے خلاف کوئی کام کرنا پسند کرتے ہین - مگر سابقین مصلحین مذاہب (خواہ وہ کوئی ہون) کے بعض تاریخی حالات پیشکش ناظرین کرتے ہین اور نتیجہ اونہین کی رائے پر چھوڑتے ہین - اس مضمون سے واضح ہوگا کہ اسلام کے پہلے یوروپ مین بت پرستی کے خلاف اشاعت عیسویت مین کسقدر تکلیف ہوئی اور پھر اوس عیسویت کو رفتہ رفتہ جو پوپ پرستی تھی کیونکر زوال ہوا اور لوگون کی آنکھین روز بروز باوجود صدہا مصائب کے کیونکر کھلتی گئی مگر جس حد تک لوتھر اور اوسکے حواریون نے کارروائی کی وہ موجودہ اسلامی انگلستانی تحریک مین نقص سے خالی نہ تھی اور غالباً اب وہ وقت قریب آگیا ہے کہ بقیہ نقائص بھی جلد دور ہوجائین اور تثلیث کی عوض سرزمین یوروپ توحید کے بارعب اور سچے اصول سے سرفراز ہو - اور جس امی لقب نے

یہ توحیدی چراغ گہری تاریکی مین جلایا اور ایک عالم کو منور کیا اوسکی تقلید کی توفیق ہو جو عین انصاف اور کانشنس کی ہدایت ہے۔

## انجیل کی جرمنیون مین اشاعت

یہ کسیقدر حیرت سے معلوم ہوگا کہ آئرش قلمی انجیلین پہلے پہل آئرلنڈ مین نہین ملین بلکہ سوئٹ زرلینڈ اور جرمنی مین۔ انجیل کے ابتدائی وعظ جرمنی مین آئرلنڈ کے باشندے تھے۔ چھٹوین اور ساتوین صدی عیسوی مین مجرد فقرا سے خانقاہ نشینان آئرلنڈ کو مذہبی وعظ کرنے کا شوق ہوا۔ یہ واعظ خیال کرتے تھے کہ گویا اہل جرمنی باواز بلند اونکی جانب چلا رہے ہین کہ ہمکو (مذہبی) روشنی پہونچاؤ۔ اور تاریکی سے نکالو۔ بعدہ ان واعظون نے ایک ٹوٹے ہوئے کشتی پر جو چمڑے اور ٹہنیون سے بنی ہوئی تہی سوار ہوکر ڈانڈے مارتے ہوئے یا خود ہوا سے بہتی ہوئی انگلنڈ پہونچی۔ وہ انگلنڈ سے کشتی پر سوار ہوکر دریا سے رائن اور سوئٹزرلنڈ وغیرہ سے ہوتے ہوئے اوس مقام پر پہونچے جہان لوگ بالکل بت پرست تھے۔ اور اس مقام پر مستقل سکونت اختیار کرکے سرگرم تعلیم وتفہیم ہوئے۔ سنہ ۵۹۰ء مین سنٹ کولمبس نامی ایک پادری

بادشاہ برگنڈی کے دربار مین حاضر ہوا - وہ آئرلینڈ سے انگلستان مین سکونت اختیار کی اور جب وہان سے ہی افواج ہوا تو بابیو واقع شمال اٹلی مین قیام کیا اوسکے شاگرد سنٹ گال نے سوٹزرلنڈ کے ایک جنگل مین بود و باش اختیار کی اوسنے کانسٹینس نامی تالاب واقع بری جزیرہ وعظ کرنا شروع کیا اور جسقدر بت اوسکو ملے تالاب مین پھینک دے - ایک دوسرا آئرلنڈ کا باشندہ جزیرہ سکنجن واقع دریائے رائن مین مقیم ہوا - ایک دوسرے نے ایک غار مین رہنا اختیار کیا - اور سکے سوا ایک اور فنتن نامی تھا جسکو رہزن گرفتار کرکے بلجیم لے گئے تھے وہ وہان سے بھاگ کر دریائے رائن سے ہوتا ہوا مقام رہناؤس مین پہونچا - جہان بت پرستون کو راہ خدا کی تعلیم دینے مین مشغول رہا - اسیطرح فوتین اور الٹن دو آئرش بھائی تھے جو دریائے میور پر رہنے لگے - کلین رکا لمین اور ٹاٹنین نے مقام اورزبرگ کو اپنا تعلیمی مرکز بنایا اور اسی مقام پر کلین شہید بھی ہوا - ایک شخص مسمے فرجیدین اور آگے تک پہونچا اور فرسی نے فرانسیسون مین بمقام لیگنی جو پیرس سے کسیقدر فاصلہ مین ہے وعظ کرنا شروع کیا -

پس اسطرح سے ملک جرمنی اور فرانس مین عیسوی مذہب کا رواج

ہوا۔ ہیکسن بت پرست تھے تیلے ہدالقیاس فریزی جو موجودہ ہالنڈ پر قابض
ہین بت پرست تھے۔

بعدہٗ سینٹ بونی فیس چند منتخب اور سرگرم آدمیونکو ہمراہ لیکر براہ تری یورٹس متھ سے جرمنی پہونچا۔ اوسنے دیکھا کہ جرمنی مین جسقدر عیسائیت ہی وہ بہت اونے درجہ کی ہے۔ پس وہ رومہ گیا تاکہ پوپ سے اختیار حاصل کرکے جرمنی گرجاؤن مین احکام جاری کرے۔ اب اختیار مل جانے اور مقام مینز کے آرچ بشپ ہوجانے اور پوپ سے بونی فیس یعنے نیکوکار کے لقب پانے پر وہ جرمنی واپس آیا اور اپنے وطن انگلنڈ سے مددگار طلب کیے۔ چنانچہ بہت سے مرد و عورت پہونچے اور ان لوگون کو اسنے جابجا حسب موقع اصلاح و تلقین کیغرض سے مقرر کیا۔ مقام گیسمار واقع ہیسی مین ایک بڑا اور پرانا بلوط کا درخت تھا جو ڈونر دیوتا کے نام سے مشہور تھا اور بت پرست اس درخت کی زیارت کرتے تھے۔ یہان تک کہ وہانکے نو عیسائی بھی اس درخت کو مذہبی خوف سے دیکھتے تھے اور وہانکے باشندون مین اس درخت کی نسبت عجیب و غریب قصہ مشہور تھے اور اس درخت کی شاخون کی حرکت سے جو آواز پیدا ہوتی تھی اس کے سننے کے لیے لوگ جایا کرتے تھے۔ ایک روز جبکہ بتقریب جشن ڈونر مذکور اس درخت کے نیچے بڑا ازدحام تھا۔ بونی فیس واعظ بلا لحاظ مجمع اور مسلح آدمیون کے ایک تبر ہاتھ مین لیے ہوئے پہونچا اور ان بت پرستون کے

بڑے مجمع کی پروا نہ کرکے اس درخت کو تبر سے کاٹنا شروع کیا وہانکے لوگ یہ حال دیکھکر بڑے اضطراب اور وحشت مین بہا گنے لگے اور یہ خیال کرتے تھے کہ اس بے ادبی کی عوض عنقریب باوڑ ہی پر بجلی گر گی اور اوسکو جلا کر خاکستر سیاہ کر دے گی - جب تک درخت کٹکر نہین گرا بونی فیس باز نہین آیا جب وہ درخت کٹکر بڑے زور سے زمین پر گرا اوسوقت بت پرستون نے اپنے دیوتا کا ضعف دیکھا اور ٹکڑے ٹکڑے ہوتے ہی بتون سے اونکا ایمان بھی پھر گیا۔

بونی فیس صرف وعظ ہی کا پابند نہین رہا اوسنے دیکھا کہ تا وقتیکہ اہالی جرمن کو تعلیم تہذیب نہ ہوگی اوسوقت تک وہ لوگ اچھے عیسائی نہ ہوسکینگے پس انہون نے مدرسے اور خانقاہین قایم کین منک (مجرد زاہد خانقاہ نشین) تعلیم دیتے تھے - یہ پادری نہ صرف کتاب پڑہاتے تھے بلکہ آب پاشی کرتے درخت کاٹتے - زمین جوتتے - تخم ریزی کرتے - میوہ دار درخت لگاتے اور مختلف تجارت کرتے تھے - جو لوگ عیسائی ہوتے جاتے تھے وہ پادریون کے جھونپڑون مین آباد ہوتے جاتے اسطرح سے رفتہ رفتہ یہ نو آبادیان شہر کے برابر ہوگئین - جب بونی فیس بوڑہا ہوا تو اوسنے فریزین بت پرستون

ہمارے واعظین اسلام کو بھی جنھون نے دین برحق کے پھیلانے اور قران کی اشاعت مین قدم بڑہانے کا ارادہ کیا ہے بڑے بڑے مشکلات کا سامنا ہوگا جیسا کہ سابق مین ہوچکا ہے ہادیان دین اور رہبران مذہب مبین سے امید کی جاتی ہے کہ راہ خدا مین ہر قسم کے تکلف بشوق تمام برداشت کرینگے اور اشاعت دین مین وہی تدابیر مد نظر عمل مین لائینگے

مین انجیل کی منادی کرنی چاہی وہ بت پرست اوسی پر حملہ آور ہوئے اور
سنہ ۵۵ء مین اوسکو قتل کر ڈالا -

## مذہب رومن کیتھولک سے پروٹسٹنٹ مذہب کا پیدا ہونا

دین عیسوی کے شیوع سے تمام یورپ مین مذہب کیتھولک نہایت قوت سے جاری رہا اور اس مذہب کے پیشوا جنکو پوپ کہتے ہین شاہانہ شان و شوکت سے مذہبی اور دنیوی حکومت کرتے رہے مگر سب سے پہلے جرمنی کے لوگ پوپونکے ظلم و ستم سے تنگ آ گئے تھے اور بادشاہ کی حکومت جو دنیوی حکومت سمجھی جاتی تہی بمقابل پوپونکے مٹی جا رہی تہی رفتہ رفتہ یہان تک نوبت پہونچی کہ دو یعنے پوپ اور بادشاہ کی مشترک حکومتون سے اہل جرمن تنگ آگئے اور انواع اقسام کی ملکی اور تمدنی تکلیفین اور جان و مال کا نقصان اوٹہانے لگے اور ذلیل غلامانہ حالت اوٹہاتے اوٹہاتے بالآخر جرمنیونکو معلوم ہوا کہ پوپ ہی مایہ فساد اور قومی اتحاد کا دشمن ہے اور پوپ پر اس الزام

بقیہ نوٹ صفحہ ۲۵ - جسمین ہمارے سائقین کامیاب ہو چکے ہین - تمام یورپ مین قرآن کی منادی کرنیکے واسطے کچہ ایک دو واعظ یا رہبر درکار نہین ہین بلکہ سیکڑون ہزارون مسلمان راہ خدا مین تارک الوطن ہو جاوین اور ہر ایک شہر مین اپنا قیام اور اپنی قبرین بناوین تب کہین تثلیث کو توحید سے بدلدینا ممکن ہوگا اسکے لیے خدا سے مدد مانگین اور یہ فقرہ ورد زبان و دل رکہین کہ السعی منی والاتمام من اللہ تعالی -

لگانے کا باعث یہ تھا کہ جب کوئی بادشاہ دعوے سلطنت بنیلس اور سلی کرتا۔ یا اپنے تئین وارث تخت لمبارڈی اور روسیہ ظاہر کرتا تو پوپ کو نہایت درجہ بے چینی ہوتی۔ کیونکہ اونکے قلب ملک پر علاوہ اور دعویداران و فرمانروایان سلطنت کے بادشاہ جرمنی کی حکومت قایم ہونے کا اندیشہ ہوتا اسلیے پوپ بادشاہ کے اس واجبی ارادے سے ہر طرح مخالف و مزاحم ہوتے وہ یہ نہین چاہتے تھے کہ شہنشاہون کے محکوم ہوکر رہین بلکہ وہ اون کی پوری مخالفت پر تلے ہوئے تھے اور چونکہ جرمنی کی ریاستین ایک دوسرے سے متفرق آباد تھین جہان ہر ایک شہزادہ خودمختاری کا دم بھرتا اور خود بہت سے بشپ اور ابٹ (مذہبی سردار) مختلف صوبون کے حکمران تھے اس طرح ملکی دینی اور دنیوی حکومت کے مشترک ہونے سے عوام الناس سخت تکالیف مین مبتلا تھے۔ چارلس اعظم نے بعض آرچ بشپ اور بشپ کو جو اعلے درجے کے بارعب رہنما ے مذہب تھے بعض مقامون کی حکومت اس غرض سے دے رکھی تھی کہ وہ بوقت ضرورت دوسرے چھوٹے چھوٹے باغی حکمرانون کے مقابلے مین بادشاہ کیطرف سے سینہ سپر ہونگے مگر بجاے اسکے وہ لوگ بھی پوپ ہی کا دم بھرنے لگے چنانچہ بہت سے آرچ بشپ اور بشپ اور دوسرے متوسط درجے کے مذہبی رہنما جنکو بعض مقامات کی مصلحتاً حکومت دیدیگئی تھی سب کے سب بادشاہ سے کوئی

واسطہ نہین رکھتے تھے بلکہ بالکل خودمختار تھے ہان تھوڑی سی متابعت برائے نام ضرورتی - ان طوائف الملوکی سے بادشاہت صرف ٹرے لفظون مین باقی رہگئی تھی اور کچھہ نہ تھا - اگرچہ اسوقت بھی برائے نام بادشاہ ریاستون کا افسر تو تسلیم کیا جاتا تھا لیکن ماتحت ریاستین خودمختاری کا علم بلند کیے ہوے تھین جس سے ناقابل برداشت حالت ہورہی تھی - نہ انتظام تھا اور نہ قانون کی پابندی - آخرکار اہل جرمنی اس ناقابل برداشت تکلیف سے نجات پانے کی تدبیر سوچنے لگے - اور فوراً اس ملکی خرابی کو دور کرنیکا ارادہ مصمم کرلیا اور پوپ کی مخالفت اور مزاحمت کا آغاز کیا گیا - ارچ بشپ بشپ اور ایباٹ (سرداران خانقاہ) جو پوپ کے طرفدار اور ہم آواز تھے اونکا یکبارگی خاتمہ کرنا چاہا -

اسوقت اتفاق سے پوپ کو روپیہ کی اشد ضرورت درپیش تھی اور پوپ کا یہ مقصد تھا کہ رومیہ مین سنٹ پیٹر کا گرجا ایسا عظیم الشان تعمیر کرے جو دنیا بھر کے تمام گرجاون سے زیادہ باشان وشوکت ہو اور تمام عیسائی دنیا کا بھی قبلہ متصور کیا جائے او سنے انڈلجنسی یعنی امرزش نامہ فروخت کرکے

⁂ - پوپ نے روپیہ وصول کرنے کا یہ نیا اور کارآمد ڈھنگ اختیار کیا تھا کہ حسب حیثیت لوگون سے روپیہ لیکر اون کے گناہ تمام عمر کے معاف کردیا کرتے تھے اس معافی نامہ کو انڈلجنسی کہتے ہین -

روپیہ جمع کرنے کی کارروائی شروع کی - اور اپنے مخصوص و معتبر آدمیوں کو
اس قیم کے امرزش نامے دیگر تمام عیسائی ملکوں مین فروخت کے لیے روانہ
کیا - چنانچہ جرمنی مین بھی ایک پوپ کا سفیر ٹیٹزل نامی پہونچا جو کسی خانقاہ کا
ایک گوشہ نشین عابد تھا - اس شخص نے یہان بہت سے بخشش نامے فروخت
کیے اور اثنائے فروخت مین بے محابا اور بے تکلف لوگون کی جہالت
اور ضعف اعتقادی سے کام نکالا - مگر اس سفیر کے بے تکلف اور ناجائز
باتون سے واقفکار اور راست خیال لوگونکو سخت صدمہ پہونچا - اس موقع
پر اسباب کا جاننا ضرور ہے کہ کیتھولک مذہب کے موافق جب کوئی شخص
کسی فعل قبیح کا مرتکب ہو تو اسکے دو نتیجے ہوتے ہین - اوّل یہ کہ وہ خدا کی
نظرون مین گناہ گار ہوتا ہے - دوم شخص مرتکب کو کچھہ نہ کچھہ جسمانی تکلیف بھی
دنیا مین ہوجاتی ہے - مثلاً - شراب پینے والا گناہگار بھی ہوتا ہے اور
جسمانی تکلیف یعنے دردسر وغیرہ مین بھی مبتلا ہوتا ہی بس کیتھولک مذہب
کی یہ تعلیم تہی کہ تمام گناہون کے ساتھہ اذیت بدنی وابستہ ہی - اور اگر
گناہگار کا گناہ معاف بھی کردیا جائے تو تکلیف جسمانی ضرور قایم رہے گی
چاہے وہ تکلیف حین حیات مین ہو یا بعد الموت - پوپ کی یہ رائے

کہ گناہ کی معافی تین طریقوں سے ہونا ممکن ہے۔ اوّل توبہ کرنا۔ دوسرا اقرار کرنا۔ تیسرا اصلاح کرنا۔ اگرچہ معصیت کی تلافی توبہ سے ہوسکتی ہے اور خدا اُس گناہ معاف کرکے گنہگار کو اپنی مہربانی میں لے سکتا ہے مگر تب بھی وہ شخص سزا سے بالکل مبرا نہیں ہوسکتا۔ پس پوپوں کا دعوے تھا کہ وہ گنہگاروں کی سزاؤں کو جو ابدی ہے خود معاف کرسکتے ہیں اور یہ بخشش نامے اسی غرض سے نافذ ہوئے تھے۔ لیکن یہ بخشش نامے بشرائط چند عطا کئے جاتے ہیں یعنے سچے دل سے توبہ کرنا جسکی مکمل شرطیں انہیں کاغذ پر چھپی ہوئی رہتی تھیں یا ہاتھ سے لکھی جاتی تھیں غرضکہ پوپ کیطرف سے ایسے دعوے کے ساتھ بخشش نامے جاری کرنا حیرت انگیز امر تھا۔

وٹن برگ کے ایک درویش خانقاہ نشین نے جسکا نام **مارٹن لوتھر** تھا اوسنے آرچ بشپ مینز کو لکھا کہ بخشش نامے فروخت ہونے سے جاہلوں میں سخت نقصان پیدا ہوگا بعدہ اوسنے ۹۵ دلیلیں بخشش نامے کے خلاف لکھکر وٹن برگ کے گرجے کے دروازے پر آویزاں کردیں اور بیان کیا کہ یہ دلیلیں برابر قایم رہینگی۔

یہ آغاز اوس بڑے جھگڑے کا تھا جسمیں تمام مغربی علیسا کی دنیا بہت جلد* شامل ہوگئی یہانتک کچھ خاتمہ نہیں ہوا۔ لوتھر نے ایک نئی تعلیم جاری کی جو اپنی اشاعت میں ایسی ہی تیز رفتار تھی جیسے ڈائنامیٹ۔

* یہ وہ زمانہ تھا کہ عیسائی مذہب میں بہت بڑا انشقاق اور تفریق ہوئی اور مذہب کیتھولک سے پراٹسٹنٹ پیدا ہوکر پھیلا یہ زمانہ رفارمیشن کے نام سے مشہور ہے۔

کیتھولک مذہب کی یہ تعلیم تہی کہ کسی شخص کے قطعی گناہوں سے اوسی وقت
معافی ہوسکتی ہے جبکہ وہ سچے دل سے توبہ کرے - (۲) اسیطرح اقرار
اوراعتراف ہو (۳) اوراصلاح اور قبایح مرتکبہ کا معاوضہ کرے - انسان
کی گناہوں سے مخلصی باعث خوشنودی خالق ہے - پس انسان تمام عمر
خدا پر بہروسہ اور اوسکی مہربانی پر اعتماد کرکے مخلصی کی فکر نہایت جانفشانی
سے کرتا رہے - اور اصطباغ ہی ایک ایسا ذریعہ ہے جو انسان کو تکمیل
تک پہونچاتا ہے - اور یہ بہی چند شرطوں پر محمول ہے - اور نجات بہی تاوقتیکہ
انتہائی استقلال نہ ہو کسی شخص کے لیے قطعی نہیں - پس مارٹن لوتھر جو
بڑا مضطرب الحال اور پر آرزو شخص تہا اور کبہی اوسکو ان باتوں سے تسکین
نہیں ہوسکتی تہی تا وقتیکہ اوسکو معافی مخلصی - اور نجات دوامی کا
قطعی بہروسا نہ ہوجائے - اور چونکہ وہ اپنی برہم مزاجی سے خوب واقف تہا
اسلیے اوسکو گنہگار ٹہرنے اور بہشت سے محروم رہنے کا بڑا اندیشہ تہا پس یا
وہ سخت مصیبت قلبی میں مبتلا تہا لیکن ایکبارگی اوسکے دلمیں چند
ایسے خیالات جدید جاگزین ہوئے جس سے اوسکے اضطراب و تشکلات
یکبارگی جاتی رہی وہ یہ بات سمجھ گیا کہ اگر کسی شخص کو بہروسا ہوگیا کہ وہ

معاف کیا گیا[1] مخلصی دیگئی[2] - اور نجات[3] دوامی سے مالامال کیا گیا اوسکا یہ خیال بجائے خود قطعی ہے - اونسنے اس اطمینان بخش خیال کا نام ایمان رکھا - یعنے کسی شخص کے اپنے اچھے برے افعال کی پوری جانچ کا نام ایمان ہے - اوراسطرح غیراطمینان نجات کو مستقل اور قطعی نجات ازروے فیصلہ خود قرار دیا اور اونسنے مان لیا کہ اپنے ایمان کے زور سے مخلصی ہوتی ہے اسمین نہ کسی شرط کی ضرورت اور نہ محرومی کا کوئی موقع باقی رہا - اس تعلیم کی بہت دور تک اشاعت اور بڑی خواہش سے مقبول عام ہوئی اس تعلیم کی روسے اصطباغ اور مذہبی سردارونکی ضرورت باقی نہین رہتی کیونکہ مدد تو طالب امداد کو درکار ہوتی ہے نہ کہ مستحکم اور مستقل آدمی کو - لہذا اگر اصطباغ اور سرداران مذہب کی ضرورت باقی نہ رہی تو بشپ بھی بیکار ہے آخرکار جرمنیوانکی نظرون مین بشپ کا قیام فضول ٹھہرا - اور اسبات کا علی العموم بہت شک وشبہ کے ساتھہ چرچا ہوا کہ آیا جرمنی مین بشپ ضرور ہین یا نہین - جہان وہ شاہانہ عیش وعشرت سے بسر اوقات کرتے اور مذہبی فرائض بجاآوری مین غفلت کرتے - یا اپنی منصبی خدمت کو دوسرونکے سپرد کر دیتے ہین - اگر ناظرین کو کبھی ملک واقع بالائے دریائے رائن مین اتفاق سفر ہوا ہو تو مذہب کے عبادت خانہ کے سرخ ریتیلی پتھرون کے ستونون پر ستونے آج بشپون کی یادگارین دکھائی دینگے - اونکی تصویرین اسطرح

بنی ہوئی ہین کہ زرہ بکتر تو لباس ہے - ایک ہاتھ مین تلوار ہے دوسرے ہاتھ مین گلہ بانون کا ہک اونکے سرون پر مجتہدانہ ٹوپی ہے جسکے گرد تاج شاہی ہے اونکے ان یادگار تصویرون سے صاف ظاہر ہوتا ہے کہ اچ بشپ کس قسم کے ہوتے تھے فی الحقیقت وہ پورے دنیا دی امرا کی سی زندگی بسر کرتے تھے - گھوڑون پر سوار ہوتے زرہ بکتر استعمال کرتے اور راز روے مذہب صرف مجتہدانہ ٹوپی دیتے - جرمنیون نے بشپون کی یہ کیفیت دیکھکر اونکو ایک ڈہکوسلا سمجھا اور کہا کہ یہ لوگ اپنے گلہ کی گلہ بانی نہین کرتے بلکہ بشپ کے پردے مین بادشاہی کرتے ہین اسوقت مذہبی تخالف بڑی ترقی پر تھا - پوپ لیو دہم نے ۱۵۲۰ء مین ایک بل یعنے فرمان نافذ کیا جسکی روسے لوتھر کو خارج از مذہب کیا اور کیتھولک مذہب سے بالکل جدا کرکے ملحد قرار دیا - اور تمام عیسائی ملکون اور حکمرانون کو اوسکے مسایل سے مطلع کیا اور تاکید کی کہ اوسکو گرفتار کرنا اور اوسکی تعلیم کا انسداد کیا جائے

اوسی سال دسمبر کے مہینہ مین بوقت صبح لوتھر نے وٹنبرگ کے جنوبی پھاٹک پر لکڑیون کا بہت ڈھیر کرکے پوپ کے اعلان کو علی الاعلان نذر شعلہ کر دیا اوسنے یہ کارروائی جذامی ہسپتال کے قریب کی تھی جہان جذامیون کے آلودہ اور ملوث چیتھڑے جلاے جاتے تھے ایسے موقع پر پوپ کے اعلان جلانے کا مقصد یہ تھا کہ لوگون کو زیادہ تر نفرت اور حقارت پوپ کے اعلان

کی مگر دوسرے روز لوتھر نے گرجا کے ممبر پر چڑھکر بیان کیا۔ کہ جو اعلان کل جلا یا گیا وہ بہت خفیف بات تھی بہتر ہوتا اگر خود پوپ جلا کر خاکستر کیا جاتا یا کل حکومت رومیہ (ماتحت پوپ) جلادی جاتی۔

اس تہلکہ کو موقوف کرنے کے لیے شہنشاہ چارلس پنجم نے مختلف ریاستوں سے لوگونکو دعوت دیکر مقام ورمس مین جمع کیا۔ یہ عظیم الشان مجمع ۶ جنوری سنہ ۱۵۲۱ کو ہوا۔ لوتھر کو اوس مجمع مین طلب کیا۔ ریاستون کی جانب سی بڑی لمبی فہرستین شکایتون کی جو بہ مقابلہ پوپ تھین پیش ہوئین جنکی شنوائی اور تعمیل کی شہنشاہ سے استدعا تھی۔ لوتھر کا سفر ورمس بہت فتحمندانہ جلوس کے ساتھہ تھا جہان پہونچتا ایک جم غفیر گھیر لیتا اور بڑے زور سے نعرہ خوشی بلند ہوتا۔ جب ورمس پہونچا تو اوسکی سواری کے گرد بڑے نامی گرامی معززون کا جمگھٹا ہوگیا

جب وہ مجمع مین داخل ہوا تو اوسنے اپنی راے واپس لینے سے بالکل انکار کیا۔ شہنشاہ چارلس نے دیکھا کہ بہت سے روسا و شاہزادے خاصکر سیکسنی اور ہینگر نامی روسا و والیان ملک لوتھر کے طرفدار ہین لہذا وہ مجبوراً لوتھر کے خلاف کوئی اعلان اوسوقت تک جاری نہ کرسکا جب تک کہ وہ مجمع سے اٹھکر چلا نہین گیا۔ چونکہ چارلس نے لوتھر سے پوری حفاظت کا وعدہ کر لیا تھا اسلیے چپ چاپ شاہی گارڈ کی محافظت مین روانہ کردیا۔ جیون ہی لوتھر نے ان

افسرونکو واپس گیا اوسکی حفاظت کو چند دوسرے روپوش سوار پہونچگئے جو اوسکے دوست اور سرپرست والی سکنی سے بھیجے ہوئے تھے ۔ ان محافظون نے تو تہر کو دارشن برگ قلعہ مین پہونچایا جہان ۹ مہینہ تک خفیہ بسر اوقات کی ۔

جب وہ یہان اسطرح چھپا ہوا تہا اوسکا ایک شاگرد باغی لوگونکو ہمراہ لیکر وٹن برگ کے گرجے مین پہونچا جہان ان باغیون نے قدیم صلیب اور بتونکو پاش پاش کردیا ۔ ایسی کاروائیان لوتہر کی خواہش اور پسند یدگی سے بہی متجاوز تہین اسلیے وہ اپنی خفیہ گاہ کو چہوڑکر یکبارگی وٹن برگ پہونچا اور ان بدانتظامیون کا خاتمہ کیا ۔

حسن

# فوٹوگرافی

موجودہ زمانے مین اکثر احباب کی طبیعت کا رجحان فن تصویر کشی کے حاصل کرنیکی طرف پایا گیا لہذا راقم اپنے تجربات کو جو اسکے متعلق تھے ایک رسالہ کے پیرایہ مین قلمبند کرکے ہدیہ ناظرین کرتا ہے - اگر کہین غلطی رہجائے تو اوسکی اصلاح فرمائی جاوے

زمانہ سابق مین پلیٹ یعنی آئینہ تصویر کشی کے تازہ تیار کیے جاتے تھے اور اونکا ڈیولاپ یعنے ان تصاویر کے آئینہ پر مصالح ڈالکر نمودار کرنا اوسیوقت ضرور سمجھا جاتا تھا اور اون کام کی انجام دہی کے لیے ایک چھوٹا خیمہ یا ڈبکا ہوتا جسمین ذرا بہی روشنی بالکل نمودار نہ ہوتی ہو ضرور تھا - مگر اب ڈرائی پلیٹ یعنی مصالحہ کے خشک آئینہ ولایت سے ایسے تیار ہوکر آتے ہین جنسے تصویر کا لینا بہت ہی آسان ہے اوسکو فوراً ڈیولپ کی ضرورت ہی نہ تازہ پلیٹ بنانیکی اسمین شک نہین کہ زمانہ سابق مین لوگ جو اسکا شوق

Plate

Develop

Dry Plate

بہت کم کرتے تھے - انکو اسمین ہزارہا دقتین پیدا ہوتی تھین - اور جب سے کہ خشک پلیٹ آنے لگے ہزارہا شخصون نے اس فن کے حاصل کرنے کا شوق کیا ہے اور انکو برابر کامیابی ہو رہی ہے - اسمین تین ترکیبین ہین - بعض صاحب تو تصویر لیکر اسکو ایک ایسے صندوق مین جسمین روشنی نجا سکے تصویر کو بند کر کے پیشہ ور تصویر کش کے پاس روانہ کرتے ہین - اور بعض صاحب تو اس خشک آئینہ سے تصویر لیکر آئینہ پر دوا ڈالکر چھاپنے کے لیے پیشہ ور تصویر کش کے پاس روانہ کر دیتے ہین اور بعض شوقین حضرات ایسے ہین کہ کل تصویر کشی کا کام خود ہی انجام دیتے ہین - لہذا مین اس فن کے رسالہ کو چند فصلون پر تقسیم کرتا ہون اور جس سامان کی تصویر کشی کے لئے ضرورت ہوتی ہے اوس کو آخر فصل مین تفصیل کے ساتھ بیان کرونگا -

# فصل اوّل

(آلہ عکس کا جمانا)

یہ دو قسم کے ہوتے ہین بعض آلے تو ایسے ہین
کہ صندوق مین بند رہتے ہین - اور بعض آلے
خود صندوق نما ہین - جو آلے کہ صندوق نما ہوتے
ہین اونکے جمانے مین کسیطرحکی دقت واقع نہین ہوتی
یعنے صندوق کو اوٹھاکر تپائی یعنی سہ پایہ پر رکھدیا جاتا
ہے اور جو ملسوت کہ صندوق کے نیچے گرفت کیلئے
بنا رہتا ہے وہ پھیر دیتے ہین - اور جو آلہ کہ صندوق
کے اندر رکھا جاتا ہے اوسکے بازو کے ملسوت کو پکڑ
بڑا کرتے ہین اور پھر تپائی پر جاکر نیچے کا ملسوت
پھیرتے ہین - سواے ان دو کیامرون کے ایک
حال مین نیا کیمرا ایجاد ہوا ہے جسکا نام کو رگیٹ کیمرا
ہے اور یہ بمبئی مین ٹریچر اینڈ پیس کی دوکان پر

درست ہوتا ہے۔ اس کیمرہ مین ساتھ پلیٹ بھی ہوتے رہتے ہین۔ اور اس کیمرہ سے فوکس کے لینے مین کسی قسم کی محنت نہین ہوتی اور آسانی یہ ہے کہ یہ کیمرا ایک چھوٹے سے یادگز پیپرز کے صندوق مین بند رہتا ہے اور ایک گھنٹہ مین ۶۰ تصویرین اس کیمرہ سے آسانی کے ساتھ کھچ سکتی ہین گو اسکا ڈیولاپ Develope وغیرہ کسیقدر مشکل ہے لیکن تارہ دین وبابل وغیرہ فوٹوگرافر اس کام کو انجام دیسکتی ہین۔

## فصل دوم

(تصویرکشی کا مقام اور وقت)

تصویرکشی کے لیے مقام اچھا تجویز کرنا چاہیے جو لوگ کہ اسکا پیشہ کرتے ہین اور مشہور ہین وہ اس کام کے لیے اپنے مکان مین ایکگھر آئینہ کا بناتے ہین اور اسی مین نیلے رنگ اور سفید رنگ کے ململ کے پردے دھوپ کی آڑ کے لئے لگاتے ہین کیونکہ

جب تک روشنی سیدھی ہوئی تصویر کھچوانے والیکی
چہرے پر نہ پڑیگی اوسکا عکس برابر نہ اوترے گا
بعض کم متمول تصویر کش بانس کے ٹٹون کے مکانات
بناکر نیلے پردے لگاتے ہین - اگر کسی مکان یا کسی
پہاڑ یا کسی دوسرے مقام کی تصویر لینی منظور ہو تو
ایسی حالت مین تصویر لینی چاہیے کہ آفتاب نہ تو سامنے
ہو اور نہ پشت پر کھینچنے والے کے ہو بلکہ دائین یا بائین
طرف ہو اگر کسی شخص کے مکان مین جاکر اوسکی تصویر
یعنے عکس کا لینا منظور ہو تو ہمیشہ آفتاب کا رخ چھوڑ دیا
جائے اور جس جانب مین کہ زیادہ سایہ ہو وہ جگہ
تصویر اوٹھانے کے لیے پسند کیا وے مگر مصور کو
ضرور ہے کہ صبح کے وقت ۸ بجے سے ۱۰ تک اگر
تصویر لیجاتے تو تصویر کھچوانے والیکی پشت مشرق
کی جانب اور منہ اوسکا مغرب یعنے پچھم کیطرف رکھے
بہتر یہ ہے کہ مکان جسکے مقابل مین تصویر کھینچی جاوے
اسقدر بلند ہو کہ اوسکے سامنے آ نہ سکے آفتاب
کے شعاعین عکس کے منہ پر ہرگز نہ پڑے

آسمانی روشنی بچانے کے لیے ایک چھتری آلہ پر لگا دینا واجب ہے اور اگر شام میں ۴ بجے سے ۶ بجے تک تصویر کا لینا منظور ہو تو اوسکے خلاف یعنے پشت مغرب کیطرف اور منہ پورب کیجانب رکھو تصویر کشی کے وقت کے لیے اکثر مصور یہ بتلاتے ہیں کہ صبح کا وقت نہایت عمدہ ہے اور شام کیوقت اگر ایسی ہی ضرورت واقع ہو تو تصویر لیجائے اور اگر تمام روز ابر گھرا رہے اور وہ ابر سفید ہو تو ایسی حالت میں ۱۲ بجے ہی تصویر لیجائے تو کوئی قباحت مانع نہ ہوگی اور صبح کا وقت اسلئے بہتر سمجھا گیا ہے کہ اسوقت خنکی اور روشنی بھی تیز رہتی ہے بعض تصویر کش شب کے وقت برقی روشنی میں بھی تصویر لیتے ہیں۔

## فصل سوم

(فوکس یعنے عکس کا قایم کرنا)

یہ ایک مشکل بات ہے تصویر کی عمدگی کا دارومدار

| | |
|---|---|
| فوکس پرر کہا گیا ہے۔ اگر فوکس خراب قایم کیا جا ئے نہ تصویر اچھی اوٹھتی ہے اور نہ اسکو مصور کسی مصالح سے درست کر سکتا ہے۔ اس کام کو نہایت ہوشیاری اور احتیاط سے کرنا چاہیے اور اسمین کسیقدر جلدی نہ ہونی چاہیے حسب فصل اوّل اوّلاً تپائی پر کیمرا یعنی آلہ تصویر کشی کا جانا چاہیے جسکی تصویر لینی منظور ہو لینس کا منہ اوسکی جانب کرنا چاہیے۔ سیاہ کپڑا جو علیحدہ رہتا ہے اپنے سر اور کیمرا پر ڈالکر لینس کا منہ جو ایک ٹوپی سے بند رہتا ہے کھولدینا چاہیے۔ اب | Focus. Camera |
| فوکس اسکرین یعنے اوندھا شیشہ جو کیمرا کی پشت پر لگا ہوا ہے دیکھنا چاہیے اسپر شبیہ اوٹھی دکھائی دیگی اور ایک پیچ کے آگے پیچھے گھمانے سے تصویر اس آئینہ پر نمودار ہوگی جب شبیہ بالکل صاف دکھائی دینے لگے گی لینس کا منہ بند کر دیا جائے۔ اور نیچے کا پیچ مضبوطی کے لیے گھما دیا جائے۔ | Focus Screen Lens |

# فصل چہارم

## (تصویر کا لینا)

تصویر لینے کے واسطے آئینہ کا ڈارک سلائیڈ مین Dark slide رکھنا ضروری ہوتا ہے۔ اسکے رکھنے کے دو طریقہ ہین۔ ایک طریقہ تو وہ ہے کہ کالے ڈیرے مین یا یہ کہ بے روشنی کے حجرے مین ڈارک سلائڈ مین آئینہ رکھا جاتا ہے اور دوسرا طریقہ وہ ہے کہ بکس کے اندر ڈارک سلائڈ مین آئینہ رکھا جاتا ہے۔ اس انتظام سے غرض یہ ہے کہ وہ جو ڈرائی پلیٹ یعنی Dry Plate سوکھے مصالحہ کے آئینہ ہین اونکو ذرا اندر روشنی کسی قسم کی نہ لگنے پائے۔ اگر حجرے مین روشنی کرنی منظور ہو اسکام کے واسطے سرخ رنگ کے آئینہ کی لالٹین کے اندر لیمپ یا موم بتی کی روشنی درکار ہوگی۔ ڈرائی پلیٹ کو سلائڈ مین رکھتے وقت اس امر کا لحاظ ضرور ہے کہ جسطرف مصالحہ

لگا ہوا ہے وہ نیچے رہے اور پشت جسکی چمک
زیادہ ہوتی ہے اوپر کی طرف رہے ڈارک سلائیڈ
کو سیاہ کپڑے سے آئینہ ارکھنے کے بعد اوسمیں بیٹھ کر کیمرا Camera
کے نزدیک لانا چاہیے اور جو فوکس لیا ہوا ہے
اوسکو کر دیکھ لینا چاہیے۔ فوکس اسکرین یعنے Focus Screen
اونڈے شیشہ کو کیامرا سے علیحدہ کرکے اوسکی
جگہ یہ ڈارک اسلائڈ جاد دینا چاہیے اور منہ یعنے
لینس پر ٹوپی لگا دینا چاہیے۔ بعد ازاں ڈارک سلائیڈ
کا سر یعنے دوسری طرف کا ڈھکن جو کہ اوپر کیطرف
یا بازو میں کھینچنے سے نکل آتا ہے کھینچنا چاہیے
جسوقت کہ تصویر لینی منظور ہو لفظ تیار یا ریڈی Ready
پکار دینا چاہیے تاکہ جسکی تصویر اوترتی ہے وہ
بے حس و حرکت بیٹھ جائے اور اپنی جگہ ہوشیار
ہوجائے اسکے بعد لینس پر ہی ٹوپی بہت آہستگی Lens
سے ایک بازو کر لینا چاہیے۔ یہ امر تجربہ سے

دیکھا گیا ہے کہ جب عکس لیا جاتا ہے اوسمین وقت
کا مقرر کرنا ہر شخص تجربہ سے حاصل کرتا ہے چونکہ یہ امر
روشنی کی تیزی اور تیزاب کے شیشہ کی طاقت اور
لینس کی خوبی پر منحصر ہے۔ مگر تجربہ سے دیکھا گیا ہے
کہ ایک سکنڈ سے دس سکنڈ مین تصویر اوٹھتی ہے۔
اگر عمدہ سامان اور عمدہ روشنی رہے تو ایک سکنڈ
مین تصویر اوٹھتی ہے اور اگر سامان کچھہ خراب رہا
یا روشنی خراب رہی تو دیر مین

# فصل پنجم

(ظہور تصویر)

جب کہ ڈارک اسلائڈ بعد انفراغ تصویر کیمرہ سے
علیحدہ کیا جاوے تو سیاہ کپڑا لپیٹ کر ڈارک روم Dark Room
مین لیجانا چاہئے اور وہان بعد دروازہ بند
کر دینے اور پردہ چھوڑ دینے کے ڈارک سلائیڈ
سے باہر نکالکر جو تصویر کہ آئینہ ہی اوسکو اولا

پانی میں ڈالنا چاہیے جو کہ اس کام کے لیے ایک صاف چینی کے برتن میں طیار رہتا ہے یہ عمل اول ہے۔ اس موقع پر یہ بیان کرنا ضرور ہے کہ آئینہ ولایت سے مختلف لوگوں مثل الفورڈ وغیرہ کے تیار کئے ہوئے آتے ہیں اور اسکے ڈیویلاپنگ کے نسخہ Developing بھی علحدہ ہیں اور ڈیویلاپنگ سولیشن بمبئی کے کمسٹوں کے پاس ملتا ہے وہاں سے طلب کر کے استعمال کرنا چاہیے ورنہ مکان پر حسب ذیل سولیشن برابر وزن کر کے بنانا چاہیے۔

(نمبر اول)

| | | |
|---|---|---|
| اسٹاک سولیوشن | | Stock solution |
| پیروگیالک اسڈ | ۱۔ اونس | Pyrogallic acid |
| امونیم برومائیڈ | ۶۰ گرین | Ammonium Bromide |
| بقیہ آب بقدر | ۲۔ اونس | |

جب یہ سلوشن تیار ہو جائے اوس وقت ۲۰ منم پیور نٹرک اسڈ ملانا چاہیے۔ Pure nitric acid
واضح ہو کہ یہ سولیوشن ایک عرصے تک کارامد رہ سکتا ہے۔

(نمبر دوم)

Strongest Liquor Ammonia.　عمدہ ترین لکر آمونیا جسکی قوت ۸۸۰ء سے کم نہ ہو ۳ ڈرام

Pint　آب　یک پائنٹ

اس سلوشن کو ایک کانچ کی شیشی مین کارک سے بند کرکے رکھنا چاہیے تو کچھہ عرصے تک یہ سلوشن کام دیسکتا ہے

(نمبر سوم)

سلوشن نمبر (۱)　اونس

آب　۱۹ - اونس

یہ سلوشن چند گھنٹے تک کارآمد رہے گا۔

Develop　واضح ہو کہ ڈیولپ کرنے کے لیے سلوشن نمبر ۲ و ۳ ہموزن لیا جائے۔

اگر آئینہ پر ظہور تصویر کا اثر زیادہ ہو گیا ہو تو رکابی سے آئینہ فوراً نکالکر ایک یا دو دفعہ سلوشن نمبر ۳ اوسپر ڈالو جو سلوشن آئینہ پر سے بہکر رکابی مین گرے وہین گرنے دو اس عمل کے بعد جب آئینہ کو رکابی

مین رکھو تو زیادتی کا اثر جاتا رہے گا۔

جب سلوشن ڈالنے سے تصویر ۳/۴ حصہ نمودار ہوجاے اوسوقت سلوشن نمبر ۲۔ اگر ڈالوگے تو جلد نمودار ہوگی۔ پھٹکری کے پانی مین آئینہ کا ڈالنا فکسنگ کے اول و بعد ضرور ہے لیکن فکسنگ سلوشن مین کبھی پھٹکری یا دوسری چیز نہ ملائی جاے۔

Fixing

اور عموماً تو بعد عمل اول کے یہ عمل کیا جاتا ہے کہ شیشہ کو ایک چینی کی رکابی مین رکھکر تیزاب ذیل جو سابق سے بنا ہوا ہے ڈالنا چاہیے۔

(نسخہ)

| | | |
|---|---|---|
| (۱) سٹرک اسڈ | آدہا ڈرام | Citric acid |
| پیروگیلک اسڈ | ۳ ڈرام | Pyrogallic acid |
| آب مقطر | ۱۲ اونس | |

نسخہ مندرجہ بالا کو پیرو سلوشن کہتے ہین اور یہ سب سے پہلے شیشہ بعد پانی ڈالنے کے ڈالا جاتا ہے

Pyro solution

| | | |
|---|---|---|
| امونیم برومائید | ۳ ڈرام | Ammonium Bromide |
| لیکر امونیا | ۶ ڈرام | Liquor Ammonia |
| اب مقطر | ۱۲ - اونس | |

یہ نسخہ دوم ہے جسکو امونیا سلوشن کہتے ہین یہ نمبر دوم کا جو بعد پیرو سلوشن کے ڈالا جاتا ہے یہ دونون سلوشن بوزن ایک ایک ڈرام نمبر (۱ و ۲) اول و دوم اوسمین ۲ - اونس پانی ڈالکر گلاس مین ملاکر شیشہ پر ڈالنا چاہیے مگر اولا آدہے سے زیادہ اسطرح ڈالنا چاہیے کہ کل سطح پر یکبارگی اجاوے ورنہ داغ پڑجانے کا خوف ہے بعد ازان رکابی کو آہستہ آہستہ ہلانا تاکہ تیزاب شیشہ پر اوپر اودہر پھیرتا رہے قریب منٹ یا آدہ منٹ کے شیشہ پر تصویر نمایان ہوگی اور سیاہ ہوجاتا شدہ وہ ہوجاویگی جب کچہ سیاہ ہوجاوے رکابی مین اوس شیشہ کو نکالکر سرخ روشنی کہ اوس حجرے مین رکہی جاتی ہے اوسکی طرف شیشہ کی پشت کرکے دیکہنا چاہیے اگر تصویر درست دکہائی نہ دوے تو تہوڑی دیر کے واسطے

اوسی تیزاب مین ڈالدینا چاہیے - جب تصویر
بالکل صاف نظر آوے اور پیلاپن زیادہ نظر
نہ آوے فوراً اسکا نکالنا چاہیے بعد اوس کے

Plate

اس پلیٹ سے شیشہ کو باہر نکالکر پانی ٹوٹی
کی دہار سے جسطرف کہ شیشے مین مصالحہ لگا ہوا ہے
ڈالنا چاہیے - جب اس سے فراغت ہو جاوے
دوسری رکابی مین جسمین پھٹکری کا پانی تیار ہے
ڈالنا چاہیے جو حسب ذیل مرکب ہوتا ہے -
پھٹکری سائیدہ دو چھٹانک - آب ایک آثار
ان دونون کو ملانے سے پھٹکری کا تیزاب تیار
ہوتا ہے جب شیشہ اس تیزاب کی رکابی سے
قریباً ۵ منٹ کے بعد دور کیا جاوے تو فوراً
شیشہ کو پانی سے صاف کرنا چاہیے - اب شیشہ
کو تیسری رکابی مین جسمین ہائپو سلوشن بنا ہوا Hypo solution
تیار رہے ڈالنا چاہیے اسقدر ڈالا جاوے

